# زندگی میں آسانی کی دعائیں

## روزمرہ معاملات میں آسانی

• رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ O وَيَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ O [طٰہٰ:25-26]

اے میرے رب! میرے لیے میرا سینہ کھول دے اور میرے لیے میرا کام آسان کر دے۔

• اَللّٰهُمَّ لَا سَهْلَ اِلَّا مَا جَعَلْتَهُ سَهْلًا، وَاَنْتَ تَجْعَلُ الْحَزْنَ اِذَا شِئْتَ سَهْلًا.

اے اللہ! کوئی کام آسان نہیں مگر وہی جسے تو آسان کر دے اور تو جب چاہتا ہے غم کو آسان کر دیتا ہے۔

[السلسلة الصحيحة:2886]

## معاملات کی درستگی کے لیے دعا

• رَبَّنَآ اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَيِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا O [الكهف:10]

اے ہمارے رب! ہمیں اپنے پاس سے رحمت عطا کر اور ہمارے لیے ہمارے معاملے میں درستگی عطا فرما۔

• اَللّٰهُمَّ رَحْمَتَكَ اَرْجُوْ فَلَا تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَاَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ كُلَّهٗ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ. [سنن أبي داؤد:5090]

اے اللہ! میں تیری رحمت کی اُمید رکھتا ہوں، تو مجھے آنکھ جھپکنے تک کے لیے بھی میرے نفس کے حوالے نہ کرنا اور میرے لیے میرے سارے معاملات درست فرما دے! تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔

• اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ لِيْ دِيْنِيَ الَّذِيْ هُوَ عِصْمَةُ اَمْرِيْ وَاَصْلِحْ لِيْ دُنْيَايَ الَّتِيْ فِيْهَا مَعَاشِيْ وَاَصْلِحْ لِيْ اٰخِرَتِيَ الَّتِيْ فِيْهَا مَعَادِيْ وَاجْعَلِ الْحَيَاةَ زِيَادَةً لِّيْ فِيْ كُلِّ خَيْرٍ وَاجْعَلِ الْمَوْتَ رَاحَةً لِّيْ مِنْ كُلِّ شَرٍّ. [صحیح مسلم:6903]

اے اللہ! میرے لیے میرے دین کو درست فرما جو میرے معاملات کا محافظ ہے اور میرے لیے میری دنیا کو درست فرما جس میں میرا معاش ہے میرے لیے میری آخرت کو درست فرما جس میں میرا لوٹنا ہے میرے لیے زندگی کو ہر بھلائی میں اضافے کا باعث بنادے اور موت کو میرے لیے ہر شر سے راحت بنادے۔

## مصیبت سے بچنے کی دعا

• اَللّٰهُمَّ اقْسِمْ لَنَا مِنْ خَشْيَتِكَ مَا يَحُوْلُ بَيْنَنَا وَبَيْنَ مَعَاصِيْكَ وَمِنْ طَاعَتِكَ مَا تُبَلِّغُنَا بِهِ جَنَّتَكَ وَمِنَ الْيَقِيْنِ مَا تُهَوِّنُ بِهِ عَلَيْنَا مُصِيْبَاتِ الدُّنْيَا وَمَتِّعْنَا بِاَسْمَا عِنَا وَاَبْصَارِنَا وَقُوَّتِنَا مَا اَحْيَيْتَنَا وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ مِنَّا وَاجْعَلْ ثَأْرَنَا عَلٰى مَنْ ظَلَمَنَا وَانْصُرْنَا عَلٰى مَنْ عَادَانَا، وَلَا تَجْعَلْ مُصِيْبَتَنَا فِيْ دِيْنِنَا، وَلَا تَجْعَلِ الدُّنْيَا اَكْبَرَ هَمِّنَا وَلَا مَبْلَغَ عِلْمِنَا، وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا مَنْ لَا يَرْحَمُنَا. [سنن الترمذی:3502]

اے اللہ! ہم میں اپنے خوف کو تقسیم کردے کہ وہ ہمارے اور تیری نافرمانی کے درمیان حائل ہو جائے اور اپنی فرمانبرداری (ہم میں اتنی تقسیم کردے کہ) وہ ہمیں تیری جنت تک پہنچادے اور اتنا یقین دے کہ ہم پر دنیا کی مصیبتیں آسان ہو جائیں اور جب تک تو ہمیں زندہ رکھے ہمیں ہماری سماعت، بصارت اور قوت سے مستفید فرما اور اسے ہمارا وارث بنا دے۔ اور ہمارا انتقام اسی تک محدود کردے جو ہم پر ظلم کرے۔ جو ہم سے دشمنی کرے اس کے مقابلے میں ہماری مدد فرما اور ہمارے دین میں مصیبت نازل نہ فرما، دنیا ہی کو ہمارا سب سے بڑا غم نہ بنا اور نہ (دنیا کو) ہمارے علم کی انتہا بنا اور ہم پر ایسے (شخص) کو مسلط نہ فرما جو ہم پر رحم نہ کرے۔

## بدنصیبی سے بچنے کی دعا

• اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ جَهْدِ الْبَلَاءِ وَدَرَكِ الشَّقَاءِ وَسُوْءِ الْقَضَاءِ وَشَمَاتَةِ الْاَعْدَاءِ.

میں اللہ کی پناہ لیتا ہوں سخت مشقت سے، بدنصیبی کے پانے سے، بری تقدیر سے اور دشمنوں کے خوش ہونے سے۔

[صحیح البخاری: 6616]

# عافیت کا سوال کرنا

سیدنا انسؓ کہتے ہیں کہ ... آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ سے دنیا و آخرت میں درگزر اور عافیت مانگو، جب تمہیں دنیا و آخرت میں عافیت مل گئی تو تم نے فلاح پالی۔ [الادب المفرد:637]

- اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡاَلُکَ الۡمُعَافَاۃَ فِی الدُّنۡیَا وَالۡاٰخِرَۃِ. [سنن ابن ماجه:3851]

اے اللہ! بے شک میں تجھ سے دنیا و آخرت میں عافیت مانگتا ہوں۔

آپ ﷺ نے انگوٹھے کو نکال کر باقی چار انگلیوں کو بند کر کے فرمایا: یہ چیزیں تمہاری دنیا و آخرت کو جمع کرنے والی ہیں:

- اَللّٰھُمَّ اغۡفِرۡلِیۡ وَارۡحَمۡنِیۡ وَعَافِنِیۡ وَارۡزُقۡنِیۡ. [صحيح مسلم:6851]

اے اللہ! میری بخشش فرما، مجھ پر رحم فرما، مجھے عافیت عطا فرما اور مجھے رزق عطا فرما۔

- اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡاَلُکَ الۡعَافِیَۃَ فِی الدُّنۡیَا وَالۡاٰخِرَۃِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡاَلُکَ الۡعَفۡوَ وَالۡعَافِیَۃَ فِیۡ دِیۡنِیۡ وَدُنۡیَایَ وَاَھۡلِیۡ وَمَالِیۡ اَللّٰھُمَّ اسۡتُرۡعَوۡرَاتِیۡ وَاٰمِنۡ رَّوۡعَاتِیۡ اَللّٰھُمَّ احۡفَظۡنِیۡ مِنۡ بَیۡنِ یَدَیَّ وَمِنۡ خَلۡفِیۡ وَعَنۡ یَمِیۡنِیۡ وَعَنۡ شِمَالِیۡ وَمِنۡ فَوۡقِیۡ وَاَعُوۡذُ بِعَظَمَتِکَ اَنۡ اُغۡتَالَ مِنۡ تَحۡتِیۡ. [سنن أبي داؤد:5074]

اے اللہ! بے شک میں تجھ سے دنیا اور آخرت میں عافیت کا سوال کرتا ہوں۔ اے اللہ! بے شک میں اپنے دین و دنیا اور اپنے اہل و مال میں تجھ سے درگزر اور عافیت کا طلب گار ہوں۔ اے اللہ! میرے عیبوں پر پردہ ڈال دے اور میری گھبراہٹوں میں امن عطا فرما۔ اے اللہ! میرے آگے، میرے پیچھے، میرے دائیں، میرے بائیں اور میرے اوپر سے میری حفاظت فرما اور میں تیری عظمت کے ذریعے سے اس بات سے پناہ لیتا ہوں کہ میں اپنے نیچے کی طرف سے ہلاک کیا جاؤں۔

# دنیا و آخرت کی بھلائیاں مانگنا

• رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌO [القصص:24]

اے میرے رب! بے شک جو بھلائی بھی تو میری طرف نازل فرمائے، میں اس کا محتاج ہوں۔

• رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ.

اے اللہ! ہمیں دنیا میں بھلائی عطا فرما آخرت میں بھی بھلائی عطا فرما اور ہمیں آگ کے عذاب سے بچا لے۔
[البقرۃ:201]

• رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِیْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَیْنَآ اِصْرًا کَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَO [البقرۃ:286]

اے ہمارے رب! ہم سے مؤاخذہ نہ کر اگر ہم بھول جائیں یا خطا کر جائیں، اے ہمارے رب! ہم پر کوئی (بھاری) بوجھ نہ ڈال جیسے تو نے ان لوگوں پر ڈالا جو ہم سے پہلے تھے، اے ہمارے رب! ہم سے وہ چیز نہ اٹھوا جس (کے اٹھانے) کی ہم میں طاقت نہ ہو، ہم سے درگزر کر، ہمیں بخش دے! ہم پر رحم کر! تو ہی ہمارا مددگار ہے! پس کافر قوم کے مقابلے میں ہماری مدد فرما۔

• اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا، وَاٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ. [الادب المفرد:633]

اے اللہ! ہماری مغفرت فرما اور ہم پر رحم کر، ہمیں دنیا میں بھلائی دے اور آخرت میں بھی بھلائی عطا فرما اور ہمیں آگ کے عذاب سے بچا لے۔

• اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ مِنَ الْخَیْرِ کُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَآجِلِهٖ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ مِنْ خَیْرِ مَا سَاَلَکَ عَبْدُکَ وَنَبِیُّکَ مُحَمَّدٌ ﷺ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا عَاذَ مِنْهُ عَبْدُکَ وَنَبِیُّکَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ الْجَنَّةَ وَمَا قَرَّبَ اِلَیْهَا

مِنْ قَوْلٍ اَوْ عَمَلٍ وَاَسْاَلُکَ اَنْ تَجْعَلَ کُلَّ قَضَاءٍ تَقْضِیْهِ لِیْ خَیْرًا.

اے اللہ! بے شک میں تجھ سے ہر خیر کا سوال کرتا ہوں خواہ وہ فوری ہو یا تاخیر سے، میں اسے جانتا ہوں یا نہ جانتا ہوں۔ اے اللہ! بے شک میں تجھ سے ہر اس خیر کا سوال کرتا ہوں جس کا سوال تجھ سے تیرے بندے اور تیرے نبی محمد ﷺ نے کیا ہے اور ہر اس چیز کے شر سے تیری پناہ مانگتا ہوں جس سے تیرے بندے اور تیرے نبی نے پناہ مانگی ہو، اے اللہ! بے شک میں تجھ سے جنت اور اس کے قریب کر دینے والے ہر قول و عمل کا سوال کرتا ہوں اور میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ تو میرے لیے جو فیصلہ بھی کرے، اسے میرے لیے خیر بنا دے۔ [مسند أحمد 25019]

• اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ کُلُّهُ اَللّٰھُمَّ لَا قَابِضَ لِمَا بَسَطْتَ وَلَا مُقَرِّبَ لِمَا بَاعَدْتَ وَلَا مُبَاعِدَ لِمَا قَرَّبْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ اَللّٰھُمَّ ابْسِطْ عَلَیْنَا مِنْ بَرَکَاتِکَ وَرَحْمَتِکَ وَفَضْلِکَ وَرِزْقِکَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ النَّعِیْمَ الْمُقِیْمَ الَّذِیْ لَا یَحُوْلُ وَلَا یَزُوْلُ اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْاَلُکَ النَّعِیْمَ یَوْمَ الْعَیْلَةِ وَالْاَمْنَ یَوْمَ الْحَرْبِ اَللّٰھُمَّ عَائِذًا بِکَ مِنْ سُوْءِ مَا اَعْطَیْتَنَا وَشَرِّ مَا مَنَعْتَ مِنَّا.

اے اللہ! ساری کی ساری تعریف تیرے ہی لیے ہے، اے اللہ! اسے کوئی سمیٹنے والا نہیں جسے تو پھیلا دے، اسے کوئی نزدیک کرنے والا نہیں جسے تو دور کر دے اور جسے تو دور کر دے تو اسے کوئی نزدیک کرنے والا نہیں، اسے کوئی دینے والا نہیں جس سے تو روک لے اور اسے کوئی روکنے والا نہیں جسے تو عطا کرے ۔ اے اللہ! ہم پر اپنی برکات، اپنی رحمت، اپنا فضل اور اپنا رزق نچھاور کر دے۔ اے اللہ! بے شک میں تجھ سے ہمیشہ قائم رہنے والی ایسی نعمتیں مانگتا ہوں جو (تیری اطاعت میں) حائل نہ ہوں اور نہ زوال پذیر ہوں۔ اے اللہ! بے شک میں تجھ سے تنگی کے دن نعمت کا اور جنگ کے دن امن کا سوال کرتا ہوں۔ اے اللہ! تیری پناہ میں آتا ہوں اس چیز کی برائی سے جو تو نے عطا کی اور اس چیز کے شر سے جو تو نے ہم سے روک لی۔ [الادب المفرد: 699]

## کشادگی کے لیے دعا

• اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ ضِیْقِ الدُّنْیَا وَضِیْقِ یَوْمِ الْقِیَامَةِ. [سنن أبي داؤد: 5085]

اے اللہ! بے شک میں دنیا کی تنگی اور قیامت کے دن کی تنگی سے تیری پناہ لیتا ہوں۔

## فکریں دور کرنے کا نسخہ

سیدنا ابی بن کعبؓ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول! میں آپ پر بکثرت درود بھیجتا ہوں، میں اپنی دعا میں آپ پر کس قدر درود بھیجوں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جتنا تم چاہو۔ میں نے عرض کیا چوتھائی حصہ؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جتنا چاہو، اگر اس سے بھی زیادہ کرو تو تمہارے لیے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا آدھا حصہ؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جتنا چاہو، اگر اس سے بھی زیادہ کرو تو تمہارے لیے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا، تین چوتھائی حصہ؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جتنا چاہو، اگر اس سے بھی زیادہ کرو تو تمہارے لیے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا: اگر میری ساری دعا آپ پر درود ہی ہو؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: پھر تو تمہاری فکریں دور ہو جائیں گی اور تمہارے گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔ [سنن الترمذی:2457]

- اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاھِيْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاھِيْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ.

اے اللہ! رحمت نازل فرما محمد پر اور آل محمد پر جیسا کہ تو نے رحمت نازل فرمائی ابراہیم پر اور آل ابراہیم پر۔ بے شک تو بہت تعریف والا ہے خوب شان والا ہے۔ اے اللہ! برکت نازل فرما محمد پر اور آل محمد پر جیسا کہ تو نے برکت نازل فرمائی ابراہیم پر اور آل ابراہیم پر۔ بے شک تو بہت تعریف والا ہے خوب شان والا ہے۔ [صحیح البخاری:3370]

## بہترین انجام کی دعا

- اَللّٰھُمَّ اَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا فِی الْاُمُوْرِ كُلِّهَا وَاَجِرْنَا مِنْ خِزْیِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْاٰخِرَةِ.

اے اللہ! ہمارے تمام معاملات کا انجام اچھا فرما، اور ہمیں دنیا کی رسوائی اور آخرت کے عذاب سے محفوظ فرما۔
[مسند أحمد:17628]

اکتوبر 2019 | ایڈیشن: 4

الہدیٰ پبلی کیشنز (پرائیوٹ) لمیٹڈ

7-اے کے بروہی روڈ H-11/4 اسلام آباد، پاکستان 1-4866150-51-92+ 9-4866125-51-92+

کراچی: 35844041-21-92+ لاہور: 1-35239040-42-92+

www.alhudapublications.org | www.alhudapk.com

www.farhathashmi.com

05010120